آیات نمبر 38 تا 43 میں رسول اللہ ﷺ کو مخالفین کے اعتراضات پر تسلی کہ آپ سے پہلے بھی جو رسول آئے تھے وہ فرشتے نہیں تھے بلکہ انسان ہی تھے۔ انہوں نے جو معجزے دکھائے وہ اللہ ہی کے حکم سے دکھائے تھے، وہ ان کا ذاتی اختیار نہیں تھا۔ جس عذاب سے انہیں ڈرایا جارہا ہے ممکن ہے وہ آپ کی زندگی ہی میں آجائے اور یہ بھی ممکن ہے کہ آپ کے بعد آئے۔ اگر یہ لوگ غور کریں تو انہیں پتہ چل جائے گا کہ ان کے گرد زمین تنگ ہوتی جارہی ہے نیز یہ کہ آپ کی رسالت کے لئے صرف اللہ ہی کی گواہی کافی ہے

وَ لَقَدْ اَرْسَلْنَا رُسُلًا مِّنْ قَبْلِكَ وَ جَعَلْنَا لَهُمْ اَزْوَاجًا وَّ ذُرِّيَّةً ؕ اور یقیناً ہم نے آپ سے پہلے بہت سے رسول بھیجے تھے اور ان سب کو بیویاں بھی عطا کی تھیں اور اولاد بھی وَ مَا كَانَ لِرَسُوْلٍ اَنْ يَّاْتِيَ بِاٰيَةٍ اِلَّا بِاِذْنِ اللّٰهِ ؕ لِكُلِّ اَجَلٍ كِتَابٌ ﴿۳۸﴾ اور کسی رسول کے اختیار میں یہ بات نہ تھی کہ وہ حکم الٰہی کے بغیر کوئی معجزہ بطور نشانی دکھا سکے اور ہر کام کے ہونے کے لئے پہلے سے لکھا ہوا ایک وقت مقرر ہے يَمْحُوا اللّٰهُ مَا يَشَآءُ وَ يُثْبِتُ ۖۚ وَ عِنْدَهٗۤ اُمُّ الْكِتٰبِ ﴿۳۹﴾ اللہ جس چیز کو چاہتا ہے مٹا دیتا ہے اور جس چیز کو چاہتا ہے باقی رکھتا ہے اور "ام الکتاب" یعنی لوح محفوظ اس ہی کے پاس ہے وَ اِنْ مَّا نُرِيَنَّكَ بَعْضَ الَّذِيْ نَعِدُهُمْ اَوْ نَتَوَفَّيَنَّكَ فَاِنَّمَا عَلَيْكَ الْبَلٰغُ وَ عَلَيْنَا الْحِسَابُ ﴿۴۰﴾ اور اے نبی ﷺ! جس برے انجام کی دھمکی ہم ان کافروں کو دے رہے ہیں، ہم اس کا کچھ حصہ خواہ آپ کی زندگی میں ہی دکھا دیں یا اس کے ظہور میں آنے سے پہلے ہم آپ کو اٹھا لیں، بہر حال آپ کے ذمہ تو صرف ہمارا پیغام پہنچا دینا ہے اور ان سے حساب کتاب لینا ہمارا



کام ہے اَوَلَمۡ يَرَوۡا اَنَّا نَاۡتِى الۡاَرۡضَ نَنۡقُصُهَا مِنۡ اَطۡرَافِهَا‌ؕ کیا وہ نہیں
دیکھتے کہ ہم ان کے زیر تسلّط زمین کے علاقہ کو ہر طرف سے گھٹاتے چلے جارہے ہیں
وَاللّٰهُ يَحۡكُمُ لَا مُعَقِّبَ لِحُكۡمِهٖ‌ؕ وَهُوَ سَرِيۡعُ الۡحِسَابِ ﴿۴۱﴾ اور اللہ جو
چاہے حکم کرتا ہے، اس کے حکم کو روکنے والا کوئی نہیں اور وہ بہت جلد حساب لینے والا
ہے وَقَدۡ مَكَرَ الَّذِيۡنَ مِنۡ قَبۡلِهِمۡ فَلِلّٰهِ الۡمَكۡرُ جَمِيۡعًا‌ؕ ان سے پہلے
گزرے ہوئے لوگ بھی حق کے مقابلہ میں بہت خفیہ تدبیریں کرتے رہے ہیں لیکن
سب سے اچھی تدبیر تو اللہ ہی کی ہے يَعۡلَمُ مَا تَكۡسِبُ كُلُّ نَفۡسٍ‌ؕ ہر شخص جو
کچھ کر رہا ہے اللہ اسے خوب جانتا ہے وَسَيَعۡلَمُ الۡكُفّٰرُ لِمَنۡ عُقۡبَى الدَّارِ ﴿۴۲﴾
اور ان کافروں کو جلد معلوم ہو جائے گا کہ عاقبت کا گھر کس کے لئے ہے وَيَقُوۡلُ
الَّذِيۡنَ كَفَرُوۡا لَسۡتَ مُرۡسَلًا‌ؕ اے پیغمبر (ﷺ)! یہ کافر کہتے ہیں کہ آپ
اللہ کے رسول نہیں ہیں قُلۡ كَفٰى بِاللّٰهِ شَهِيۡدًاۢ بَيۡنِىۡ وَبَيۡنَكُمۡ ۙ وَمَنۡ
عِنۡدَهٗ عِلۡمُ الۡـكِتٰبِ آپ کہہ دیجئے کہ میرے اور تمہارے درمیان اللہ کی گواہی
کافی ہے اور پھر اس شخص کی گواہی جو کتابِ آسمانی کا علم رکھتا ہے ﴿۴۳﴾ ع رکوع [٦]